More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

۷. قدرتی بیماریوں کی وجوہات جاننے والا ڈاکٹر — Pathologist (پیتھولوجسٹ)
۸. صرف نومولود اور بچوں کا معالج — Paediatrician (پیڈی ایٹریشین)
۹. پاؤں کی چھوٹی چھوٹی بیماریوں کا معالج — Podiatrist (پوڈیاٹرسٹ)
۱۰. نفسیاتی بیماریوں کا ماہر — Psychiatrist (سائیکے ٹرسٹ)

## ۷۵. متبادل الفاظ

## (75 ONE-WORD SUBSTITUTES)

شیکسپیر کا قول ہے 'اختصار عقل کی روح ہے'۔ زبان کے متعلق یہ ایک بہت بڑی حقیقت ہے۔ جہاں تھوڑے سے الفاظ سے کام چل سکتا ہو وہاں طول طویل جملوں کا استعمال اپنے ذہن کا بے جا استعمال ہے اور وقت کی بربادی بھی۔ انگریزی میں ایسے بہت سے الفاظ ہیں جو بڑے بڑے جملوں پر بھاری ہوتے ہیں۔ ان الفاظ کا استعمال مختصر نوٹس، تار اور تکنیکی مضامین میں تو کام آئے گا ہی عام بول چال میں بھی ان الفاظ کا رعب اور اثر بھی پڑے گا۔

1. **Abdicate** (ایبڈی کیٹ) ..... To give up a throne voluntarily.
۱. حکومت کو اپنی خوشی سے ترک کر دینا

2. **Autobiography** (آٹو بایوگرافی) ..... Life story of a man written by himself.
۲. خودنوشت سوانح حیات۔ اپنے ہاتھ سے لکھی ہوئی اپنی زندگی کی کہانی

3. **Aggressor** (ایگریسر)..... A person who attacks first.
۳. حملہ آور۔ جو آدمی پہلے حملہ کرے

4. **Amateur** (امیچر) ..... One who pursues some art or sport as hobby.
۴. شوقیہ۔ جو کسی آرٹ، فن یا کھیل میں شوقیہ کام کرتے ہیں

5. **Arbitrator** (آربیٹریٹر) ..... One appointed by two parties to settle disputes between them.
۵. ثالث۔ جسے دو لوگوں کے درمیان جھگڑے کو ختم کرنے کے لئے مقرر کیا جائے

6. **Adolescence** (اڈولیسنس) ..... Stage between boyhood/girlhood and youth.
۶. سنِ بلوغت۔ بچپن اور جوانی کے بیچ کی عمر

7. **Bibliophile** (ببلیوفائل) ..... A great lover of books.
۷. کتابوں کا شوقین

8. **Botany** (بوٹنی) ..... The science of plant life.
۸. علم نباتات

9. **Bilingual** (بائی لنگول) ..... People who speak two languages.
۹. دو زبانوں کے بولنے والے

10. **Catalogue** (کیٹلاگ) ..... A list of books.
۱۰. فہرست کتب

11. **Centenary** (سنٹینیری) ..... Celebration of a hundredth year.
۱۱. صدی، سوسالہ جشن

12. **Colleague** (کولیگ) ..... A co-worker or a fellow-worker in the same institution.
۱۲. ہم شریک، شریک کار

13. **Contemporaries** (کنٹمپریریز) ..... Persons living in the same age.
۱۳. ہم عصر، ایک ہی زمانے کے آدمی

14. **Credulous** (کریڈولس) ..... A persons who readily believes in whatever is told to him.
۱۴. سریع الاعتقاد۔ جو کچھ کہا جائے اس پر فوراً یقین کرنے والا

15. **Callous** (کیلس) ..... A man devoid of kind feeling and sympathy.
۱۵. سنگدل۔ نرمی اور رحمدلی کے جذبات سے یکسر بے بہرہ شخص

16. **Cosmopolitan** (کوسموپولٹن)..... A man who is broad and international in outlook.
۱۶. محبِ عالم، جو شخص وسیع النظر اور عالمی بھلائی کا حامل ہو

17. **Celibacy** (سیلی بیسی) ..... To abstain from sex.
۱۷. تجرد۔ اختلاط مرد وزن سے دور رہنا



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

18. **Deteriorate** (ڈیٹی ریوریٹ) ..... To go from bad to worse. — بد سے بدتر ہونا
19. **Democracy** (ڈیموکریسی) ..... Government of the people, for the people, by the people. — جمہوریت۔عوام کی نمائندہ حکومت
20. **Monarchy** (مونارکی) ..... Government by one. — بادشاہت۔ایک حکمراں کی حکومت
21. **Drawn** (ڈران) ..... A game or battle in which neither party wins. — مساوی، برابر۔جس میں کوئی فاتح نہ ہو
22. **Egotist** (اگوٹسٹ) ..... A person who always thinks of himself. — خود بین۔جو اپنے ہی لئے سوچتا ہو
23. **Epidemic** (اپی ڈیمک) ..... A disease mainly contagious which spreads over huge area. — متعدی۔عام وبا، ایسی بیماری جو ایک علاقے میں ایک ساتھ پھیل جائے
24. **Extempore** (ایکسٹم پور) ..... A speech made without previous preparation. — برجستہ، برمحل، بنا تیاری کے تقریر کرنا
25. **Etiquette** (اٹی کیٹ) ..... Established manner or rules of conduct. — آداب، آداب محفل کے طے شدہ طور طریقے
26. **Epicure** (اپی کیور) ..... A person fond of refined enjoyment. — نعمت شناس، خوش عادتوں کا مالک
27. **Exonerate** (ایگزونریٹ) ..... To free a person of all blames in a case. — معصوم بے گناہ۔الزام سے بری کرنا
28. **Eradicate** (اریڈیکیٹ) ..... To root out an evil or a bad practice etc. — بیخ کنی کرنا، جڑ سے اکھاڑنا۔ (برائی یا بری عادتوں کا جڑ سے اکھاڑنا)
29. **Fastidious** (فاسٹی ڈیس) ..... A person difficult to please. — نازک مزاج۔تنگ مزاج۔ایسا آدمی جسے خوش کرنا مشکل ہو
30. **Fatalist** (فیٹلیسٹ) ..... A person who believes that all events are predetermined or subject to fate. — تقدیر کو ماننے والا۔جو قسمت کو سب کچھ مانتا ہو
31. **Honorary** (آنرری) ..... A post which doesn't carry any salary. — بلا معاوضہ، عزت بخش، ایسا عمل جو مفت کیا جائے
32. **Hostility** (ہوسٹیلیٹی) ..... State of antagonism. — غیر قانونی کام
33. **Illegal** (الیگل) ..... That which is against law. — جاہل، جو آدمی لکھ پڑھ نہ سکتا ہو
34. **Illiterate** (الٹریٹ) ..... A person who cannot read or write. — عداوت، دشمنی و عناد
35. **Incorrigible** (انکوریجبل) ..... That which is past correction. — ناقابل اصلاح۔ایسی خرابی جسکی اصلاح یا درستی نہ ہو سکے
36. **Irritable** (اری ٹیبل) ..... A man who is easily irritated. — تنگ مزاج، ایسا شخص جو جلد ہی برافروختہ ہو جاتا ہے
37. **Irrelevant** (اریلونٹ) ..... Not to the point. — غیر متعلق، خارج
38. **Invisible** (ان ویزیبل) ..... That which cannot be seen. — پوشیدہ، غائبانہ
39. **Inaudible** (ان اوڈیبل) ..... That which cannot be heard. — غیر مسموع
40. **Incredible** (انکریڈیبل) ..... That which cannot be believed. — ناقابل اعتبار، غیر معتبر
41. **Irreadable** (اریڈیبل) ..... That which cannot be read. — جو پڑھا نہ جا سکے
42. **Impracticable** (امپریکٹیکبل) ..... That which cannot be practised. — ناقابل عمل
43. **Invincible** (انونسیبل) ..... That which cannot be conquered. — ناقابل تسخیر
44. **Indispensable** (ان ڈسپنسیبل) ..... That which cannot be ignored. — جس کے بغیر چارہ نہ ہو
45. **Inevitable** (انویٹیبل) ..... That which cannot be avoided. — برحق، جس سے بچا نہ جا سکے
46. **Irrevocable** (اری ووکیبل) ..... That which cannot be changed. — ناقابل تنسیخ یا تردید



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

47. **Illicit** (الیسٹ) ..... A trade which is prohibited. ۴۷. غیر قانونی، وہ تجارت جو غیر قانونی ہو
48. **Insoluble** (انسولیوبیل) .. A problem which cannot be solved. ۴۸. نہ حل ہونے والا۔ وہ مسئلہ جس کا حل نہ ہو۔ تحلیل نہ ہونے والا
49. **Inflammable** (انفلیمیبل) ..... Liable to catch fire easily. ۴۹. آتش گیر۔ آگ پکڑنے والا، جو جلدی جل سکے
50. **Infanticide** (انفینٹی سائڈ) .. The murderer or murderer of infants or killing of infants. ۵۰. طفل کش، بچوں کا قاتل
51. **Matricide** (میٹری سائڈ) ..... The murder or murderer of one's own mother. ۵۱. مادر کش، ماں کا قاتل
52. **Patricide** (پیٹری سائڈ).....The murder or murderer of one's own father. ۵۲. پدر کش، باپ کا قاتل
53. **Kidnap** (کڈنیپ) ..... To carry away a person forcibly. ۵۳. اغوا، کسی شخص کو زبردستی اٹھا کر پوشیدہ کر دینا
54. **Medieval** (میڈیول) ..... Belonging to the middle ages. ۵۴. درمیانی زمانہ، عہد وسطی
55. **Matinee** (میٹینی) ..... A cinema show which is held in the afternoon. ۵۵. دوپہر کے بعد کی فلم (شو)
56. **Notorious** (نوٹوریس) ..... A man with evil reputation. ۵۶. بدنام، وہ آدمی جو برائیوں کی وجہ سے بدنام ہو
57. **Manuscript** (مینوسکرپٹ).....Hand written pages of a literary work. ۵۷. قلمی تحریر، قلمی کتاب
58. **Namesake** (نیم سیک) ..... Person having the same name. ۵۸. ہم نام، جس کا نام دوسرے کے نام سے ملتا ہو
59. **Novice** (نووس)..... One who is new to some trade or profession. ۵۹. نو آموز۔ مبتدی جو کسی تجارت یا کسی کام میں نیا ہو
60. **Omnipotent** (اومنی پوٹنٹ) ..... One who is all powerful. ۶۰. قادر، قادر مطلق۔ جس کے پاس ہر طرح کی طاقت ہو
61. **Omnipresent** (اومنی پریزنٹ) ..... One who is present everywhere. ۶۱. حاضر و ناظر، سب جگہ موجود رہنے والا
62. **Optimist** (اوپٹیمسٹ) ..... One who looks at the bright side of the thing. ۶۲. روشن پہلو کو دیکھنے والا
63. **Panacea** (پنیسیا) ..... A remedy for all diseases. ۶۳. اکسیر اعظم، سب بیماریوں کی اچوک دوا
64. **Polyandry** (پولی اینڈری) ..... Practice of having more than one husband at a time. ۶۴. ایک عورت کے کئی کئی شوہر رکھنے کا رواج
65. **Polygamy** (پولیگیمی)..... Practice of having more than one wife at a time. ۶۵. بیک وقت کئی بیویاں رکھنے کا رواج
66. **Postmortem** (پوسٹ مارٹم)... Medical examination of a body held after death. ۶۶. موت کے بعد لاش کی طبی جانچ
67. **Pessimist** (پیسی مسٹ) .....One who looks at the dark side of things. ۶۷. جو کسی چیز کی صرف خرابی کی طرف ہی دیکھتا ہو
68. **Postscript** (پوسٹ اسکرپٹ) ... Anything written in the letter after it has been signed. ۶۸. ضمیمہ، تتمہ، وہ عبارت خط یا تحریر جو بعد میں لکھی گئی ہو۔
69. **Red-tapism** (ریڈ ٹیپ ازم) ..... Too much official formality. ۶۹. بہت زیادہ دفتری الجھنیں
70. **Synonyms** (سینونمس) ..... Words which have the same meaning. ۷۰. ہم معنی، مترادف
71. **Smuggler** (اسمگلر) ... The importer or exporter of goods without paying customs duty. ۷۱. اسمگلر، بغیر محصول ادا کئے مال کو چرا کر لے جانے والا
72. **Vegetarian** (وجیٹیرئن) ..... One who eats vegetables only. ۷۲. سبزی خور، ساگ سبزیاں کھانے والا
73. **Venial** (وینیل) ..... A pardonable fault. ۷۳. قابل معافی جرم، گناہ صغیرہ۔
74. **Veteran** (ویٹرن) ..... A person possessing long experience of military service or of any occupation. ۷۴. تجربہ کار، آزمودہ کار۔ وہ آدمی جو کسی کام میں پختہ اور ماہر ہو۔ ماہر حرب وغیرہ
75. **Zoology** (زولوجی) ..... The science dealing with the life of animals. ۷۵. علم حیوانات



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

# جانوروں کے نام کا بطور محاورہ استعمال
# (IDIOMATIC USE OF ANIMAL NAMES)

انگریزی زبان میں جانوروں کو بامحاورہ یا استعارے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ مندرجہ ذیل کچھ ایسے استعمال دیئے گئے ہیں۔ جن سے کوئی بھی انگریزی سیکھنے کا خواہش مند آدمی اپنی زبان کو شاندار بنا سکتا ہے۔

| اصل معنی<br>Literal Meaning | محاورہ دار معنی<br>Idiomatic Meaning | انگریزی الفاظ مع تلفظ<br>Phrases with Pronunciation | |
|---|---|---|---|
| ایک ریچھ | ایک غیر مہذب آدمی | A bear | (اے بیئر) |
| ایک بلی | ایک خراب عورت | A cat | (اے کیٹ) |
| ایک زنکھی | ایک بیکار آدمی | A drone | (اے ڈرون) |
| ایک ٹٹہری | ایک بے وقوف آدمی | A dotterel | (اے ڈوٹیریل) |
| ایک کتا | ایک قابل نفرت انسان | A dog | (اے ڈوگ) |
| ایک زلومڑی | ایک خراب آدمی | A fox | (اے فوکس) |
| ایک ہنس | ایک بے وقوف انسان | A goose | (اے گوز) |
| ایک مرغابی | ایک بھونڈوانسان | A gull | (اے گل) |
| ایک میمنا | معصوم، بے ضرر | A lamb | (اے لیم) |
| ایک بندر | نقال | A monkey | (اے منکی) |
| ایک طوطا | رٹو | A parrot | (اے پیرٹ) |
| ایک سؤر | پیٹو | A pig | (اے پگ) |
| ایک بچھو | زہریلا، خطرناک شخص | A scorpion | (اے اسکورپین) |
| ایک سانپ | زہریلا، چالاک شخص | A viper | (اے وائپر) |
| ایک لومڑی | تیز طرار عورت | A vixen | (اے وکسن) |

جانوروں کے ناموں سے بنائی گئی کچھ تشبیہات کا بھی انگریزی میں استعمال ہوتا ہے۔ انہیں سمجھئے اور یاد رکھئے۔

| | | |
|---|---|---|
| جھوٹے آنسو | crocodile-tears | (کروکوڈائل ٹیرس) |
| کوڑیوں کے مول، بہت سستا | dog- cheap | (ڈوگ چیپ) |
| تیز بھدی ہنسی کی آواز | horse-laugh | (ہورس لاف) |
| بیوی کا غلام | hen-pecked | (ہین پیکڈ) |
| بے وقوف | pig-headed | (پگ ہیڈیڈ) |
| بزدل، ڈرپوک | chicken-hearted | (چکن ہرٹیڈ) |

# متضاد الفاظ
# (ANTONYMS)

متضاد الفاظ کی معلومات بھی زبان کے شان کے لئے ضروری ہے۔ اس طرح آپ بڑی آسانی سے اپنے الفاظ کے ذخیرے میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ کچھ الفاظ (سابقہ) بدلنے سے متضاد بن جاتے ہیں۔ نیچے کچھ اس طرح کے الفاظ دیئے گئے ہیں ذہن نشین کر کے اپنی علمی قابلیت بڑھائیے۔

| معنی<br>Meaning | الفاظ<br>Words | تلفظ<br>Pronunciation | معنی<br>Meaning | الفاظ<br>Words | تلفظ<br>Pronunciation |
|---|---|---|---|---|---|
| ت | ability | (ایبلیٹی) | ناقابلیت | inability | (ان ایبلیٹی) |
| | happy | (ہیپی) | ناخوش | unhappy | (ان ہیپی) |



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| درآمد | import | (امپورٹ) | برآمد | export | (ایکسپورٹ) |
| اندرونی | Interior | (انٹریئر) | بیرونی | exterior | (ایکسٹیریئر) |
| زیادہ سے زیادہ | maximum | (میکسی مم) | کم سے کم | minimum | (مینیمم) |
| شامل کرنا | include | (انکلوڈ) | نکالنا | exclude | (ایکسکلوڈ) |
| چھوٹا، نیا | junior | (جونیر) | بڑا، پرانا | senior | (سینئر) |
| اکثریت | majority | (میجوریٹی) | اقلیت | minority | (مائینوریٹی) |
| پرامید/رجائی | optimist | (اوپٹی مسٹ) | ناامید/قنوطی | pessimist | (پسیمسٹ) |
| عمدہ | superior | (سپیریئر) | گھٹیا/خراب | inferior | (انفیریئر) |

بہت سے الفاظ کے متضاد الفاظ بنانے کے لئے دوسرے الفاظ ڈھونڈھنے پڑتے ہیں۔ یعنی وہ مختلف لفظ ہوتے ہیں ایسے الفاظ مندرجہ ذیل ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اوپر | above | (ابوو) | نیچے | below | (بلو) |
| منظور کرنا | accept | (ایکسپٹ) | نامنظور کرنا | refuse | (ریفیوز) |
| حاصل کرنا | acquire | (ایکوائر) | ضائع کرنا | lose | (لوز) |
| قدیم | ancient | (اینشینٹ) | جدید | modern | (موڈرن) |
| اتفاق کرنا | agree | (ایگری) | اختلاف | differ | (ڈیفر) |
| زندہ | alive | (الائیو) | مردہ | dead | (ڈیڈ) |
| تعریف کرنا | admire | (ایڈمائر) | برائی کرنا | despise | (ڈسپائز) |
| بنجر | barren | (بیرن) | زرخیز | fertile | (فرٹائل) |
| بڑا | big | (بگ) | چھوٹا | small | (اسمول) |
| کند | blunt | (بلنٹ) | تیز | sharp | (شارپ) |
| بہادر | bold | (بولڈ) | بزدل | timid | (ٹمڈ) |
| چمکیلا | bright | (برائٹ) | دھندلا | dim | (ڈم) |
| وسیع | broad | (بروڈ) | تنگ | narrow | (نیرو) |
| مہذب | civilised | (سولائزڈ) | غیر مہذب | savage | (سیویج) |
| دیکھ بھال | care | (کیئر) | لاپروا | neglect | (نگلیکٹ) |
| صاف | clean | (کلین) | گندہ | dirty | (ڈرٹی) |
| منظور کرنا، اقرار کرنا | confess | (کنفس) | انکار کرنا | deny | (ڈنائی) |
| ٹھنڈا | cool | (کول) | گرم/گنگنا | warm | (وارم) |
| ظالم | cruel | (کروئل) | رحمدل | merciful/kind | (مرسی فل/کائنڈ) |
| گھریلو/پالتو | domestic | (ڈومسٹک) | جنگلی | wild | (وائلڈ) |
| مشکل | difficult | (ڈیفیکلٹ) | آسان | easy | (ایزی) |
| خطرہ | danger | (ڈینجر) | حفاظت | safety | (سیفٹی) |
| اندھیرا | dark | (ڈارک) | اجالا | bright | (برائٹ) |
| موت | death | (ڈیتھ) | پیدائش | birth | (برتھ) |
| ادھار کھاتہ | debit | (ڈیبٹ) | جمع کھاتہ | credit | (کریڈٹ) |
| سویرے، جلدی | early | (ارلی) | دیر | late | (لیٹ) |
| کمانا | earn | (ارن) | خرچ کرنا | spend | (اسپنڈ) |
| خالی | empty | (امپٹی) | بھرا ہوا | full | (فل) |
| تفریح | enjoy | (انجوائے) | تکلیف برداشت کرنا | suffer | (سفر) |
| آزادی | freedom | (فریڈم) | غلامی | slavery | (سلیوری) |
| وحشی | fierce | (فیرس) | شریف | gentle | (جینٹل) |
| جھوٹا | false | (فولس) | سچا | true | (ٹرو) |



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

| موٹا | fat | (فیٹ) | پتلا | thin | (تھن) |
|---|---|---|---|---|---|
| عمدہ ر نفیس | fine | (فائن) | عقلمند | wise | (وائز) |
| بیوقوف | foolish | (فولش) | گھٹیا ر کھردرا | coarse | (کورس) |
| تازہ | fresh | (فریش) | باسی | stale | (اسٹیل) |
| خوف | fear | (فیئر) | ہمت | courage | (کریج) |
| مجرم | guilty | (گلٹی) | معصوم | innocent | (انوسینٹ) |
| فائدہ | gain | (گین) | نقصان | loss | (لوس) |
| اچھا | good | (گڈ) | برا | bad | (بیڈ) |
| راستہ دکھانا | guide | (گائیڈ) | گمراہ کرنا | misguide | (مس گائیڈ) |
| خوبصورت | handsome | (ہینڈسم) | بدصورت | ugly | (اگلی) |
| اونچا | high | (ہائی) | نیچا | low | (لو) |
| نرم دل | humble | (ہمبل) | مغرور | proud/arrogant | (پراوڈ رایروگنٹ) |
| عزت کرنا | honour | (آنر) | بے عزت کرنا | dishonour | (ڈس آنر) |
| خوشی | joy | (جوائے) | دکھ | sorrow | (سورو) |
| معلومات | knowledge | (نالج) | بے علم | ignorance | (اگنورنس) |
| رحمدل | kind | (کائنڈ) | ظالم | cruel | (کروئل) |
| جھوٹ | lie | (لائی) | سچ | truth | (ٹرتھ) |
| تھوڑا | little | (لٹل) | زیادہ | much | (مچ) |
| مذکر | masculine | (میسکولین) | مؤنث | feminine | (فیمینین) |
| بنانا | make | (میک) | برباد، تباہ | mar | (مار) |
| قدرتی | natural | (نیچرل) | مصنوعی | artificial | (آرٹی فیشیل) |
| شور | noise | (نوائز) | پرسکون | silence | (سائیلنس) |
| زبانی | oral | (اورل) | تحریری | written | (رٹن) |
| غرور | pride/arrogance | (پرائڈ رایروگینس) | عاجزی انکساری | humility | (ہیومی لیٹی) |
| مستقبل | permanent | (پرمانینٹ) | عارضی | temporary | (ٹمپریری) |
| موجودگی | presence | (پریزنس) | غیر موجودگی | absence | (ایبسنس) |
| فائدہ | profit | (پروفٹ) | نقصان | loss | (لوس) |
| نثر | prose | (پروز) | نظم | poetry | (پوئیٹری) |
| تیز | quick | (کوئیک) | دھیرے، آہستہ | slow | (سلو) |
| حاصل کرنا | receive | (ریسیو) | دینا | give | (گیو) |
| نامنظوری | reject | (ریجیکٹ) | منظور کرنا | accept | (ایکسپٹ) |
| پکا ر پختہ | ripe | (رائپ) | کچا، خام | raw | (راو) |
| کھردرا | rough | (رف) | چکنا | smooth | (اسموتھ) |
| یاد کرنا | remember | (ری ممبر) | بھولنا | forget | (فورگیٹ) |
| مالدار، امیر | rich | (رچ) | غریب | poor | (پوئر) |
| عمدہ | superior | (سپیریئر) | گھٹیا | inferior | (انفریئر) |
| تیز | sharp | (شارپ) | کند | dull | (ڈل) |
| موٹا | thick | (تھک) | پتلا | thin | (تھن) |
| غمگین رالمیہ | tragedy | (ٹریجڈی) | خوش وخرم رطربیہ | comedy | (کمیڈی) |
| عالمی | universal | (یونیورسل) | خاص، ذاتی | particular | (پرٹیکولر) |
| فتح | victory | (وکٹری) | شکست | defeat | (ڈیفیٹ) |
| جنگلی | wild | (وائلڈ) | پالتو، گھریلو | tame/domestic | (ٹیم رڈومسٹک) |



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| کمزور | weak | (ویک) | مضبوطی | strong | (اسٹرونگ) |
| عقلمندی | wisdom | (وزڈم) | بے وقوفی | folly | (فولی) |
| جوان | youthful | (یُوتھ) | عمر رسیدہ، ادھیڑ | aged | (ایجڈ) |

## شہریت ظاہر کرنے والے الفاظ
## (WORDS DENOTING NATIONALITY)

اردو میں جیسے چین، برما، امریکہ اور پاکستان وغیرہ کے رہنے والوں کو بالترتیب۔ چینی، برمی، امریکی اور پاکستانی وغیرہ کہتے ہیں۔ اسی طرح انگریزی میں بالترتیب، چائنیز برمن، امریکن اور پاکستانی وغیرہ کہتے ہیں۔ انگریزی سیکھنے والوں کو انگریزی میں ان ممالک کے نام اور ان کے باشندوں کے لئے استعمال کئے جانے والے الفاظ جس سے انگریزی کا رنگ ان کی زبان پر چڑھ جائے، مندرجہ ذیل ہے۔

| Countries ممالک | | Inhabitants شہریت | | Countries ممالک | | Inhabitants شہریت | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| America | امریکہ | American | امریکن | Ireland | آئرلینڈ | Irish | آئرش |
| Argentina | ارجنٹائنا | Argentine | ارجنٹائن | Israel | اسرائیل | Israeli | اسرائیلی |
| Belgium | بلجیئم | Belgian | بیلجیئن | Italy | اٹلی | Italian | اٹلین |
| Bhutan | بھوٹان | Bhutanese | بھوٹانیز | Kuwait | کویت | Kuwaiti | کویتی |
| Burma | برما | Burmese | برمیز | Morocco | موروکو | Moroccan | موروکن |
| Canada | کناڈا | Canadian | کناڈین | Nepal | نیپال | Nepalese | نیپالیز |
| China | چائنا | Chinese | چائنیز | Pakistan | پاکستان | Pakistani | پاکستانی |
| Egypt | اجپٹ | Egyptian | اجپٹین | Poland | پولینڈ | Pole | پول |
| France | فرانس | French | فرنچ | Russia | رشیاء | Russian | رشین |
| Greece | گریس | Greek | گریک | Sri Lanka | سری لنکا | Sri Lankan | سری لنکن |
| India | انڈیا | Indian | انڈین | Sweden | سوئیڈن | Swede | سوئیڈی |
| Iraq | عراق | Iraqi | عراقی | Turkey | ٹرکی | Turk | ترک |
| | | | | Yugoslavia | یوگوسلاویہ | Yugoslav | یوگوسلاو |

## کچھ اہم فقرے
## (SOME IMPORTANT PHRASES)

کچھ بامحاورہ فقروں میں ایک ہی طرح کے الفاظ (مرکب) استعمال میں آتے ہیں۔ یہ ایک طرح سے محاورے بن جاتے ہیں۔ اس لئے ان الفاظ میں ذرا سا بھی تغیر و تبدل نہیں ہونا چاہئے۔ بامحاورہ بولنا زبان کو مزید پرلطف اور پرکیف بنا دیتا ہے۔

1. **Again and again** (اگین اینڈ اگین) — ۱۔ بار بار
   We shouldn't commit mistakes *again and again.*
   ہمیں بار بار غلطیاں نہیں کرنی چاہئیں۔
2. **Now and again** (ناؤ اینڈ اگین) — ۲۔ شاذ و نادر، گاہ بگاہ
   *Now and again,* a genius is born.
   عظیم انسان شاذ و نادر پیدا ہوتے ہیں۔
3. **All in all** (آل ان آل) — ۳۔ سبھی کچھ
   On his sister's marriage, Munis was *all in all.*
   اپنی بہن کی شادی کے موقعہ پر مونس ہی سب کچھ تھا۔



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

4. **All and sundry** (آل اینڈ سنڈری) — ۴. ذاتی طور پر گروہ میں آئے لوگ
*All and sundry* came to the meeting. — بہت سے لوگ ذاتی طور پر اور کچھ اکٹھے ہو کر جلسہ میں آئے ہیں۔

5. **Back and belly** (بیک اینڈ بیلی) — ۵. روٹی کپڑا
The days have gone when the problems of a labourer concerned only *back and belly.* — وہ دن چلے گئے جب مزدوروں کے مسائل صرف روٹی کپڑے تک محدود تھے۔

6. **Bag and baggage** (بیگ اینڈ بیگج) — ۶. بوریا بستر باندھ کر
The British left India in 1947 *bag and baggage.* — انگریز لوگ ۱۹۴۷ء میں بوریا بستر باندھ کر ہندوستان سے چلے گئے۔

7. **Before and behind** (بفور اینڈ بہائنڈ) — ۷. آگے بڑھ کر
In World War II our soldiers fought *before and behind.* — دوسری جنگ آزادی میں ہمارے فوجی آگے بڑھ کر لڑے۔

8. **Betwixt and between** (بٹ وکسٹ اینڈ بٹوین) — ۸. آپس میں آدھا آدھا
Whatever they earn, they will share betwixt and between. — جو کچھ وہ کمائیں گے آپس میں آدھا آدھا کر لیں گے۔

9. **Bread and butter** (بریڈ اینڈ بٹر) — ۹. دال روٹی
One should be satisfied if one gets *bread and butter* these days. — آج کل کوئی روزی روٹی کما لیتا ہے تو اسے مطمئن رہنا چاہئے۔

10. **Fetch and carry** (فیچ اینڈ کیری) — ۱۰. کم مرتبے والا
I'm content to *fetch and carry,* for uneasy lies the head that wears a crown. — میں کم مرتبے والا ملازم ہونے پر مطمئن ہوں کیوں کہ اقتدار کا وزن جو سنبھالتا ہے وہ چین کی نیند نہیں سو سکتا۔

11. **Goods and chattel** (گڈس اینڈ چیٹل) — ۱۱. متحرک دولت
We bought *goods and chattel* when we migrated to India. — جب ہم ہندوستان آئے تو ہم نے متحرک دولت اکٹھی کی۔

12. **Chock-a-block** (چوک اے بلاک) — ۱۲. ایک دوسرے سے جڑے ہوئے، ٹیڑھے میڑھے
*Chock- a-block* houses have made Indian cities ugly. — ٹیڑھے میڑھے مکانوں نے شہروں کو بدصورت بنا دیا ہے۔

13. **Pick and choose** (پک اینڈ چوز) — ۱۳. توجہ سے انتخاب کرنا
We must *pick and choose* our career before it is too late. — ہمیں اپنے مستقبل کو وقت سے پہلے دھیان سے منتخب کرنا چاہئے۔

14. **Every now and again** (ایوری ناؤ اینڈ اگین) — ۱۴. بیچ بیچ میں آنا
She comes *every now and again.* — وہ مجھے دیکھنے کے لئے بیچ بیچ میں آتی ہے۔

15. **See eye to eye** (سی آئی ٹو آئی) — ۱۵. پورے طور پر اتفاق کرنا
He didn't *see eye to eye* with me on many issues. — وہ کئی باتوں میں مجھ سے اتفاق نہیں کرتا۔

16. **Face to face** (فیس ٹو فیس) — ۱۶. آمنے سامنے دوبدو
We have had a *face to face* talk, so now we can understand each other's point of view. — ہم نے دوبدو بات چیت کی ہے اس لئے ایک دوسرے کی نظروں کو سمجھ سکتے ہیں۔

17. **Fair and square** (فیئر اینڈ اسکوائر) — ۱۷. صاف اور صحیح
Let all our actions be *fair and square.* — ہماری سبھی عادتیں صاف اور صحیح ہونی چاہئیں۔



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

18. **Fee-faw-fum** (فی فام) — ۱۸. بچوں کو ڈرانے کے لئے شور مچانا
India is not to be cowed down by Pakistan's *fee-faw-fum*.
پاکستانی بچگانے شور سے ہندوستان کو ڈرایا دھمکایا نہیں جاسکتا۔

19. **Flux and reflux** (فلکس اینڈ ریفلکس) — ۱۹. بڑا بحث و مباحثہ
There was a great *flux and reflux* in the drawing room.
بیٹھک میں بڑا بحث و مباحثہ ہوتا رہا۔

20. **Give and take** (گیو اینڈ ٹیک) — ۲۰. لین دین
It's always *give and take* in life.
زندگی ہمیشہ لین دین سے چلتی ہے۔

21. **Goody-goody** (گڈی گڈی) — ۲۱. اوپر سے اچھے دکھائی دینے والے لوگ
The world is full of *goody-goody* people but hardly a good man.
دنیا اوپر سے دکھائی دینے والے لوگوں سے بھری پڑی ہے مگر کوئی اچھا انسان مشکل سے ہی ملتا ہے۔

22. **Hand in hand** (ہینڈ ان ہینڈ) — ۲۲. ہاتھ میں ہاتھ ڈال کر
They walked *hand in hand*.
وہ ہاتھ سے ہاتھ ملا کر چلے۔

23. **Haves and have-nots** (ہیوس اینڈ ہیو نوٹس) — ۲۳. امیر و غریب
There has always been a conflict between the *haves* and *have-nots*.
ہمیشہ امیر اور غریب کے درمیان ٹکراؤ رہا ہے۔

24. **Hodgepodge** (ہوج۔پوج)/ **Hotchpotch** (ہوچ۔پوچ) — ۲۴. الٹ پلٹ، بے ترتیب
While trying his hand at cooking for the first time, he made a *hodgepodge*.
پہلی بار کھانا بنانے کی کوشش میں اس نے سب کچھ الٹ پلٹ کر دیا۔

25. **Humpty-dumpty** (ہمپٹی۔ڈمپٹی) — ۲۵. لڑکھڑاتا ہوا
Capitalism is *humpty-dumpty these days*.
آج کل سرمایہ داری نظام لڑکھڑا رہا ہے (اب گرا، تب گرا)

26. **Ins and outs** (انس اینڈ آوٹس) — ۲۶. باریک سے باریک باتیں جاننا
He knows all the *ins and outs* of this profession.
وہ اس پیشہ کی باریکیوں کو جانتا ہے۔

27. **Law and order** (لا اینڈ آرڈر) — ۲۷. نظم و ضبط
There cannot be any democracy without *law and order*.
نظم و ضبط کے بغیر جمہوری حکومت کا وجود ممکن نہیں۔

28. **Off and on** (اوف اینڈ اون) — ۲۸. جب تب
He comes to your shop *off and on*.
وہ تمہاری دکان پر جب تب آتا ہے۔

29. **Rain or shine** (رین اور شائن) — ۲۹. چاہے کیسا بھی موسم کیوں نہ ہو
*Rain or shine*, we must attend to your duties.
بارش ہو یا تپتی دھوپ ہمیں اپنے کام پر جانا چاہیے۔

30. **Really and truly** (ریلی اینڈ ٹرولی) — ۳۰. طے شدہ طور سے
*Really and truly*, I'll do your work.
طے شدہ طور پر میں آپ کا کام کر دوں گا۔

31. **Tit for tat** (ٹٹ فور ٹیٹ) — ۳۱. جیسے کو تیسا
*Tit for tat* cannot end a dispute.
جیسے کو تیسا کرنے سے لڑائی کا خاتمہ نہیں ہوسکتا

32. **Tittle-tattle** (ٹٹل ٹیٹل) — ۳۲. پھس پھس کرنا
We just waste time in *tittle-tattle*.
پھس پھس کرنے کے چکر میں ہم صرف وقت خراب کرتے ہیں۔

33. **Ups and downs** (اپس اینڈ ڈاونس) — ۳۳. نشیب و فراز
The great men rise through the *ups and downs* of life.
عظیم انسان زندگی کے نشیب و فراز سے ہی اونچا اٹھتے ہیں۔



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

# ایسے الفاظ جن کے معنیٰ میں اکثر اشتباہ ہو جاتا ہے
# (WORDS WHICH COMMONLY CONFUSE)

کسی بھی زبان میں الفاظ کا مناسب استعمال ہی اہم بات ہے اس کے لئے مسلسل مشق اور لگاتار کوشش کی ضرورت ہوتی ہے۔ ہمیں الفاظ کو استعمال کرنے سے پہلے اس کے معانی آنے چاہئیں۔ کچھ الفاظ ایسے ہوتے ہیں جو ہوتے تو الگ الگ ہیں مگر دونوں کے معنی قریب قریب یکساں ہوتے ہیں۔ ایسے الفاظ کو اچھی طرح ذہن نشین کر لیجئے۔ اور پھر دونوں کے معانی میں جو فرق ہے اسے جملوں میں استعمال کر کے واضح طور سے سمجھیے۔

۱. **admit** (ایڈمٹ) درست قرار دینا، سچائی کو تسلیم کرنا
**confess** (کنفیس) جرم کا اقبال کرنا
(a) I *admit* that you are abler than I am.
میں یہ تسلیم کرتا ہوں کہ تم مجھ سے زیادہ قابل ہو۔
(b) He *confessed* his guilt before the judge.
اس نے جج کے سامنے اقبال جرم کر لیا۔

۲. **among** (امونگ) دو سے زیادہ لوگوں کے درمیان
**between** (دو کے درمیان)
(a) The property was divided *among* four children. جائیداد کو چاروں بچوں میں تقسیم کر دیا۔
(b) The property was divided *between* two children. جائیداد کو دونوں بچوں میں تقسیم کر دیا۔

۳. **amount** (اماؤنٹ) مقدار، جسے شمار نہ کیا جا سکے
**number** (نمبر) ایسی مقدار جو شمار ہو سکے
(a) A large *amount* of rice was delivered to the store-house. اسٹور کو چاول کی کافی مقدار فراہم کی گئی۔
(b) A large *number* of bags of rice was delivered. چاول کی بہت سی بوریاں دی گئیں۔

۴. **anxious** (اینکشس) فکرمند
**eager** (ایگر) مشتاق، آرزومند
(a) We were *anxious* about his health.
(b) We are *eager* to see him healthy again.
ہم اسے دوبارہ صحت مند دیکھنے کے مشتاق ہیں۔

۵۔ **apt** (ایپٹ) (adjective) راغب فطرت میں شامل کرنا
**liable** لائبل (adjective) ذمہ دار
(a) He is *apt* to get into mischief.
(b) If you drive rashly, you are *liable* to a heavy fine.
اگر گاڑی تیز چلاؤ گے تو جرمانے کے ذمہ دار ہو گے۔

۶. **artisan** (آرٹیزن) دستکار
**artist** (آرٹسٹ) فن کار، جو کسی ہنر میں ماہر و کامل ہو۔
(a) That carpenter is a good *artisan*.
بڑھئی ایک اچھا دستکار ہے۔
(b) Kalidas was a good *artist*.
کالی داس ایک اچھے فنکار تھے۔

۷. **as** (ایز) جیسا، مانند (مددگار لفظ جس کے بعد فعل لگتا ہے)
**like** (لائک) جیسا، طرح دو چیزوں کو ملانے والا لفظ
(a) Do *as* I do, not *as* I say.
جیسا میں کرتا ہوں ویسا ہی کرو، جیسا میں کہتا ہوں ویسا نہیں،
(b) Try not to behave *like* a child.
بچوں کی طرح سلوک کرنے کی کوشش نہ کرو۔

۸. **audience** (اوڈینس) سامعین
**spectators** (اسپکٹیٹرس) تماشبین، تماش بین
(a) The speaker bored the *audience* with his long speech.
مقرر نے اپنی طویل تقریر سے سامعین کو اکتا دیا۔
(b) The slow hockey game bored the *spectators*.
ہاکی کے دھیمے کھیل نے تماش بین کو اکتا دیا۔

۹. **better** (بیٹر) بہتر
**well** (ویل) پوری طرح ٹھیک
(a) She is *better* today than she was a week ago.
پہلے ہفتہ سے آج تک اس کی صحت بہتر ہے۔
(b) In a month or two she will be quite *well*.
وہ ایک دو ماہ میں پوری طرح صحت یاب ہو جائے گی۔

۱۰. **both** (بوتھ) دونوں
**each** (ایچ) ہر ایک
(a) *Both* the sisters are beautiful.
دونوں بہنیں خوبصورت ہیں۔



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

۱۶. **each other** (ایچ ادر) آپس میں
**one another** (ون ائدر) ایک دوسرے سے

(a) Kavita and Savita have known *each other* for ten years.
کویتا اور سویتا آپس میں دس سال سے متعارف ہیں۔

(b) These four girls have known *one another* for ten years.
یہ چار لڑکیاں ایک دوسرے سے دس برسوں سے متعارف ہیں۔

۱۷. **former** (فورمر) دو میں پہلا
**latter** (لیٹر) دو میں سے دوسرا

(a) The *former* half of the film was dull.
فلم کا پہلا آدھا حصہ غیر دلچسپ تھا۔

(b) The *latter* half of the film was interesting.
فلم کا دوسرا حصہ دلچسپ تھا۔

۱۸. **habit** (ہیبٹ) عادت
**custom** (کسٹم) رسم

(a) Gambling is a *habit* with him.
اسے جوا کھیلنے کی عادت ہے۔

(b) It is a *custom* among Hindus to cremate the dead.
ہندوؤں میں مرے ہوئے آدمی کے جلانے کی رسم ہے۔

۱۹. **if** (اف) شرطیہ، اگر
**whether** (ویدر) گویا

(a) She'll get through the examination *if* she works hard
اگر وہ محنت کرے گی تو کامیاب ہو جائے گی۔

(b) She asked me *whether* I intended to go to cinema.
اس (عورت) نے مجھ سے پوچھا کہ کیا میں سینما جانا چاہتا تھا۔

۲۰. **if it was** (اف اٹ واز) اگر ایسا تھا
**if it were** (اف اٹ ور) اگر ایسا ہوتا

(a) *If it was* there in the morning, It should be there now.
اگر وہ چیز صبح وہاں تھی تو اب بھی وہیں ہونی چاہیئے۔

(b) *If I were* the Prime Minister of India, I would have removed poverty.
اگر میں ہندوستان کا وزیراعظم ہوتا تو غریبی ہٹا دیتا۔

(b) *Each* girl has a new book.
ہر ایک لڑکی کے پاس نئی کتاب ہے۔

۱۱. **bring** (برنگ) لانا
**take** (ٹیک) لے جانا

(a) *Bring* a bread from the bazaar.
بازار سے ایک ڈبل روٹی لے آؤ۔

(b) *Take* your breakfast with you when you *go to* the school.
جب تم اسکول جاؤ تو اپنا ناشتہ ساتھ لے جاؤ۔

۱۲. **can** (کین) سکنا، جسمانی طور پر کام کے قابل
**may** (مے) اجازت کے معنی میں

(a) She is so weak that she *cannot* walk.
وہ اتنی کمزور ہے کہ چل پھر نہیں سکتی۔

(b) *May* I come in.
کیا میں اندر آسکتی ہوں؟

۱۳. **climate** (کلائمیٹ) آب و ہوا، ایک معتدل موسم جو سال میں کچھ دنوں تک رہتا ہے۔
**weather** (ویدر) موسم کی ہر ایک دن کی بدلتی ہوئی حالت

(a) I like the *climate* of Simla more than that of Dehradun.
میں دہرہ دون کی آب و ہوا کے مقابلے شملہ کی آب و ہوا زیادہ پسند کرتا ہوں۔

(b) The *weather* was stormy.
آندھی کا موسم تھا۔

۱۴. **couple** (کپل) جوڑا
**pair** (پیئر) جوڑا (دو یکساں چیزیں)

(a) Two *couples* remained on dance floor.
دو جوڑے ناچ کے فرش پر رہ گئے۔

(b) I have a new *pair* of shoes.
میرے پاس جوتے کا ایک نیا جوڑا ہے۔

۱۵. **despise** (ڈیسپائز) نفرت کرنا [۱]
**detest** (ڈیٹسٹ) پسند نہ کرنا

(a) Some people *despise* the poor. [۲]
کچھ لوگ غریبوں سے نفرت کرتے ہیں۔

(b) I *detest* hot weather.
میں گرمی کا موسم پسند نہیں کرتا۔

---

۱. نفرت کرنا، اور پسند نہ کرنا دو الگ الگ باتیں ہیں۔
۲. poor لفظ واحد اور جمع میں یکساں رہتا ہے۔



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

۲۱. **in** (ان)، میں، کے اندر (اس میں حرکت نہیں ہوتی)
**into** (ان ٹو) (کے اندر) اس میں حرکت ہوتی ہے

(a) The papers are *in* my drawer.
کاغذات میری دراز میں ہیں۔

(b) You put the papers *into* my drawer.
تم نے میری دراز میں کاغذات رکھے۔

۲۲. **learn** (لرن) معلومات حاصل کرنا (سیکھنا)
**teach** (ٹیچ) معلومات کرانا (سکھانا)

(a) They *learn* to read English.
وہ انگریزی پڑھنا سیکھتے ہیں۔

(b) They *teach* English.
وہ انگریزی سکھاتے ہیں۔

۲۳. **leave** (لیو) چھوڑنا۔ (بذات خود فعل ہے)
**let** (لیٹ) اجازت دینا۔ (یہ معاون فعل ہے)

(a) *Leave* this room at once.
اس کمرے کو فوراً چھوڑ دو۔

(b) *Let* me go now. اب مجھے جانے دو

۲۴. **legible** (لجبل) (نہ پڑھا جا سکنے والا (مضمون)
**readable** (ریڈیبل) پڑھا جانے والا، دلچسپ

(a) Your hand-writing is not *legible*.
تمہاری تحریر پڑھی نہیں جا سکتی۔

(b) This book being on technical subject is not *readable*.
یہ کتاب تکنیکی مضمون پر ہونے کی وجہ سے دلچسپ نہیں۔

۲۵. **many** (مینی) بہت، جیسے بہت سے لوگ، تعدادی
**much** (مچ) بہت، (جیسے بہت سا دودھ) مقداری

(a) There were *many* students in the class.
کلاس میں بہت سے طلباء تھے۔

(b) We haven't *much* milk.
ہمارے پاس زیادہ دودھ نہیں ہے۔

۲۶. **may** (مے) سکنا (امکان کے معنی میں مستعمل (Present tense) (زمانہ حال میں میں آتا ہے۔)
**might** (مائٹ) سکنا۔ (امکان کے معنی میں آتا ہے) زمانہ ماضی میں

(a) He *may* come today. وہ آج آ سکتا ہے۔

(b) He *might* have come if you had written a letter. اگر تم نے خط لکھا ہوتا تو وہ ضرور آ جاتا۔

۲۷. **patron** (پیٹرن) سرپرست
**customer** (کسٹمر) خریدار، گاہک

(a) The artist thanked his *patrons* who eagerly awaited his paintings.
فن کار نے اپنے تعریف کرنے والوں کا شکریہ ادا کیا جو اسکی تصاویر کا انتظار کر رہے تھے۔

(b) The shopkeeper attended his *customers*.
دوکاندار نے اپنے خریداروں کو سامان دیا۔

۲۸. **people** (پیپل) لوگوں کا گروہ، باشندے
**persons** (پرسنس) بہت سے لوگ

(a) The *people* of India were poor.
ہندوستانی باشندے غریب تھے۔

(b) Only thirteen *persons* remained in the cinema-hall after the interval.
انٹرول کے بعد صرف ۱۳ آدمی سنیما ہال میں رہ گئے۔

۲۹. **recruitment** (ریکروٹمنٹ) بھرتی (noun)
**employment** (ایمپلائمنٹ) ملازمت (noun)

(a) The *recruitment* of soldiers is going on.
فوجیوں کو بھرتی کیا جا رہا ہے۔

(b) Suman is in search of *employment*.
سمن ملازمت کی تلاش میں ہے۔

۳۰. **rob** (روب) طاقت کے زور پر کسی سے کوئی چیز چھیننا
**steal** (اسٹیل) کوئی چیز چرانا

(a) The robbers *rob* wayfarers usually at night.
لٹیرے اکثر رات میں مسافروں کو لوٹتے ہیں۔

(b) Bad boys *steal* books of their class-fellows.
برے لڑکے دوسرے ہم جماعت کی کتابیں چراتے ہیں۔

۳۱. **shall** (شیل) زمانہ مستقبل کی I, we کے ساتھ لگنے والا
جیسے:۔ I *shall*, We *shall*

**will** (ول) زمانہ مستقبل کی he, she, it, they, you کے ساتھ لگنے والا فعل جیسے:۔ he *will*, they *will*: لیکن
پکا ارادہ ظاہر کرنا ہو تو shall اور will آپس میں بدل جاتے ہیں۔

(a) I *will* reach in time.
میں وقت پر ہی ضرور پہونچوں گا۔

(b) You *shall* not reach in time.
تم وقت پر بالکل نہیں پہنچو گے۔

۳۲. **state** (اسٹیٹ) بیان کرنا (رسمی طور سے)
**say** (سے) عام طور سے کہنا

(a) Indian ambassador *stated* the terms for a



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

(b) He *gave* readily enough to the poor.
اس نے اپنی خوشی سے غریبوں کو بہت کچھ دیا۔

۳۵. **testimony** (ٹیسٹی منی) صرف زبانی طور سے دی ہوئی اطلاع
**evidence** (ایویڈینس) زبانی یا تحریری طور پر فراہم کیا گیا ثبوت

(a) He gave *testimony* before the jury.
اس نے جیوری کے سامنے زبانی ثبوت پیش کیا۔

(b) The defendant presented written *evidence* to prove that he was not present at the scene. مدعا علیہ نے یہ ثابت کرنے کے لئے کہ وہ واقعہ کے وقت موجود نہیں تھا تحریری ثبوت پیش کیا۔

۳۶. **win** (ون) کھیل میں جیتنا
**beat** (بیٹ) دوسرے کھلاڑی کو ہرانا

(a) Hurrah! We *won* the match.
آہا! ہم نے میچ جیت لیا۔

(b) I *beat* you while playing cards.
میں تاش میں تمہیں ہرا دیتا ہوں۔

cease-fire agreement.
ہندوستانی سفیر نے معاہدۂ امن کی شرطیں رکھیں۔

(b) You *say* that you won't complete the job.
تم کہتے ہو کہ تم کام پورا نہیں کرو گے۔

۳۳. **stay** (اسٹے) قیام کرنا، ٹھہرنا۔
**stop** (اسٹوپ) ختم کرنا، روکنا

(a) We *stayed* at the hotel for two days only.
ہم صرف دو دن کے لئے ہوٹل میں ٹھہرے۔

(b) We *stopped* the work and returned home.
ہم نے اپنا کام ختم کیا اور گھر لوٹے۔

۳۴. **tender** (ٹینڈر) پیش کرنا
**give** (گیو) اپنی خوشی سے دینا، یا خیرات دینا

(a) On the orders of his boss, he *tendered* an apology for his misbehaviour.
افسر کے حکم سے اس نے اپنی بدسلوکی کی معافی مانگی۔

انگریزی میں کچھ لفظ ایسے بھی ہیں جن کی آواز تو ایک دوسرے سے ملتی ہے مگر ان کے معنی متضاد ہوتے ہیں۔ ایسے الفاظ میں اچھے خاصے پڑھے لکھے بھی غلطی کر بیٹھتے ہیں۔ آپ کی یا ہماری انگریزی زبان کی معلومات کتنی ہی زیادہ کیوں نہ ہوں لیکن اگر آپ یا ہم سے کوئی ایسی دو چار غلطیاں بھی ہو جائیں۔ تو اس کا اثر دوسروں پر اچھا نہیں پڑ سکتا۔ اس لئے ان الفاظ کے معنی، فرق کو سمجھئے اور ذہن نشین کر کے فائدہ اٹھائیے۔

(a) One must learn to *adapt* oneself to circumstances.
آدمی کو اپنے آپ کو حالات کے موافق بنانا ہوگا۔

(b) He *adopted* a child from orphanage.
اس نے یتیم خانے سے ایک بچہ گود لیا۔

(c) He is an *adept* carpenter.
وہ ایک ہوشیار بڑھئی ہے۔

۴۰. **addition** (ایڈیشن) زیادہ، زیادتی (noun) شامل کرنا
**edition** (ایڈیشن) کتاب کا شمارہ (noun)

(a) Some alterations and *additions* have been made in this book.
اس کتاب میں کچھ تبدیلیاں اور شمولیات کی گئی ہیں۔

(b) Third and latest *edition* of the Kitab-e-Aqdas has been published.
کتاب اقدس کا تیسرا اور نیا شمارہ چھپ چکا ہے۔

۴۱. **adverse** (ایڈورس) بدقسمتی (adjective)
**averse** (ایورس) کسی کام کو کرنے کی خواہش نہ ہونا *(adjective)*

(a) True friends never leave in *adverse*

۳۷. **accept** (ایکسیپٹ) قبول کرنا۔(verb)
**except** (ایکسیپٹ) چھوڑ کر۔(prep)

(a) He *accepted* my advice in this matter.
اس نے اس بارے میں میری رائے منظور کر لی۔

(b) The entire staff *except* juniors has been called.
چھوٹے ملازموں کو چھوڑ کر سارے ملازمین بلا لئے گئے ہیں۔

۳۸. **access** (ایکسیس) پہنچ (noun)
**excess** (ایکسیس) زیادتی، کثرت (noun)

(a) He was a poor man and had no *access* to the higher authorities.
وہ ایک غریب آدمی تھا اور اعلیٰ عہدیداران تک اس کی پہنچ نہ تھی۔

(b) *Excess* of everything is bad.
کسی بھی چیز کی زیادتی بری ہے۔

۳۹. **adapt** (ایڈپٹ) موافق بنانا یا نئی شکل اختیار کرنا(verb)
**adopt** (ایڈوپٹ) اپنانا (verb)
**adept** (ایڈپٹ) ماہر، ہوشیار(adjective)



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

conditions. بدقسمتی میں سچے دوست کبھی ساتھ نہیں چھوڑتے۔

(b) In modern time, most of the students are *averse* to hard work.

موجودہ زمانے میں اکثر طلباء سخت محنت سے بچتے ہیں۔

۴۲. **affect** (افیکٹ) متاثر کرنا (verb)

**effect** (افیکٹ) اثر (noun)

**effect** (افیکٹ) لاگو کرنا (verb)

(a) Your behaviour should *affect* others.

تمہارے سلوک سے دوسرے کو متاثر ہونا چاہئے۔

(b) His speech didn't produce any *effect* on the audience.

اس کی تقریر کا سامعین پر کوئی اثر نہیں پڑا۔

(c) The old rule is still in *effect*.

پرانے قانون اب بھی لاگو ہیں۔

۴۳. **all ready** (آل ریڈی) سبھی لوگ اور سبھی چیزیں تیار

**already** (آل ریڈی) پہلے سے ہی

(a) We were *all ready* to go when the class-teacher arrived.

جب استاد پہونچے تو ہم سب جانے کو تیار تھے۔

(b) We had *already* begun writing when the class-teacher arrived.

استاد کے پہونچنے سے پہلے ہی ہم نے لکھنا شروع کر دیا تھا۔

۴۴. **all together** (آل ٹوگیدر) سبھی ملکر، جمع ہوکر

**altogether** (آل ٹوگیدر) پوری طرح سے

(a) The boys and girls sang *all together*.

سبھی لڑکے اور لڑکیوں نے ملکر گایا۔

(b) This was *altogether* strange for a person of my type.

مجھ جیسے شخص کے لئے یہ بات بہت ہی عجیب ہے۔

۴۵. **all ways** (آل ویز) سبھی طرح سے، تمام راستے

**always** (آل ویز) ہمیشہ، سدا

(a) The scheme was in *all ways* acceptable to the masses. منصوبہ ہر طرح سے عوام کو منظور تھا۔

(b) *Always* help the poor. غریبوں کی ہمیشہ مدد کرو۔

۴۶. **altar** (آلٹر) قربان گاہ، پوجا کی دیوی (noun)

**alter** (آلٹر) بدلنا، تبدیل کرنا (verb)

(a) He knelt before the *altar* and took a vow not to touch wine all his life.

اس نے قربان گاہ کے سامنے جھک کر عہد کیا کہ وہ تا حیات شراب کو ہاتھ نہیں لگائے گا۔

(b) I can't *alter* my plans now.

اب میں اپنے منصوبے بدل نہیں سکتا۔

۴۷. **amend** (امینڈ) درست کرنا، ترمیم کرنا (verb)

**emend** (امینڈ) ترمیم کرنا، تصحیح کرنا کسی ادبی کتاب میں۔ (verb)

(a) You must *amend* your ways.

تمہیں اپنا برتاؤ درست کرنا چاہئے۔

(b) Before publication, first part of the book had to be *emended*.

شائع کرنے سے پہلے کتاب کے پہلے حصے میں ترمیم کی جانی تھی۔

۴۸. **alternate** (الٹرنیٹ) ایک دن چھوڑ کر (adjective)

**alternative** (الٹرنیٹیو) دو میں سے ایک کو پسند کرنا (noun)

(a) The doctor comes to see him on every *alternate* day.

ڈاکٹر ایک دن چھوڑ کر اسے دیکھنے آتا ہے۔

(b) There was no other *alternative*, so I agreed to the terms.

دوسرا کوئی راستہ نہ تھا اس لئے میں نے اسکی تمام شرائط منظور کرلیں۔

۴۹. **bazaar** (بازار) یعنی وہ جگہ جہاں چیزوں کی خرید و فروخت ہوتی ہے۔ (noun)

**bizarre** (بزار) بھدایا عجیب، انوکھا (noun)

(a) She went to *bazaar* for shopping.

وہ سامان خریدنے بازار گئی۔

(b) She dresses in a *bizarre* manner.

وہ عجیب ڈھنگ سے کپڑے پہنتی ہے۔

۵۰. **berth** (برتھ) سونے کی جگہ (noun)

**birth** (برتھ) پیدائش، ولادت (noun)

(a) She got a *berth* reseved for herself in the Kalka Mail.

اس نے کالکا میل میں اپنے سونے کے لئے جگہ محفوظ کرائی ہے۔

(b) What's your date of *birth*?

تمہاری تاریخ ولادت کیا ہے؟

۵۱. **beside** (بسائڈ) قریب، نزدیک، ساتھ (Preposition)

**besides** (بسائڈس) کے علاوہ، علاوہ ازیں *(adverb)*

(a) He was sitting *beside* me. وہ میرے نزدیک بیٹھا تھا۔



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

(b) The agents get commission *besides* their salary. نمائندے اپنی تنخواہ کے علاوہ کمیشن لیتے ہیں۔

۵۲. **boar** (بور) جنگلی سؤر (noun)

**bore** (بور) سوراخ کرنا، چھید کرنا، برمانا (verb)

(a) The hunter shot a wild *boar.*

شکاری نے جنگلی سؤر کا شکار کیا۔

(b) They *bore* a hole in the soil to take out oil.

انہوں نے تیل نکالنے کے لئے زمین کو برمایا۔

۵۳. **born** (بورن) پیدا ہونا (verb)

**borne** (بورن) اٹھانا (verb)

(a) I don't know when I was *born.*

میں کب پیدا ہوا، میں نہیں جانتا۔

(b) We have *borne* our burdens with patience.

ہم نے اپنے بوجھ صبر کے ساتھ اٹھائے ہیں۔

۵۴. **breath** (بریتھ) سانس (noun)

**breathe** (برید) سانس لینا (verb)

**breadth** (بریڈتھ) چوڑائی (noun)

(a) Before you dive in, take a deep *breath.*

غوطہ لگانے سے پہلے لمبا سانس لو۔

(b) *Breathe* deeply in open air.

کھلی ہوا میں گہرا سانس لو۔

(c) In a square, the *breadth* is equal to the length.

مربع میں چوڑائی لمبائی کے برابر ہوتی ہے۔

۵۵. **canvas** (کینوس) موٹا کپڑا (noun)

**canvass** (کینوس) ووٹ مانگنا، تشہیر کرنا (verb)

(a) *Canvas* bags are very strong.

کینوس کے تھیلے بہت مضبوط ہوتے ہیں۔

(b) Student's were *canvassing* for the Congress candidate.

طلباء کانگریس کے امیدوار کے لئے ووٹ مانگ رہے تھے۔

۵۶. **cease** (سیز) بند کرنا، روکنا، تھامنا (verb)

**seize** (سیز) برآمد ہونا، پکڑنا (verb)

(a) At last the war has *ceased.*

آخیر کار جنگ بند ہوگئی۔

(b) The policeman *seized* the stolen articles.

سپاہی نے چوری کا سامان برآمد کر لیا۔

۵۷. **cent** (سینٹ) ایک سکہ (noun)

**scent** (سینٹ) عطر، خوشبوجات (noun)

(a) *Cent* is a small coin of America.

سینٹ امریکہ کا ایک چھوٹا سکہ ہے۔

(b) The *scent* of flowers is very pleasant.

پھولوں کی خوشبو بہت خوشگوار ہے۔

۵۸. **childish** (چائلڈش) بچگانہ، بچونگی سی (عادت بد)

**childlike** (چلڈ لائک) بھولا بھالا (اچھی عادت والا)

(a) You have *childish* habits and are not yet mature. تمہاری عادتیں بچگانہ ہیں۔

(b) We like his *childlike* habits.

ہم اسکی بچوں جیسی عادتیں پسند کرتے ہیں۔

۵۹. **choose** (چوز) چھانٹنا، انتخاب کرنا (verb)

**chose** (چوز) چنا، منتخب کیا choose مصدر سے ماضی (verb)

(a) *Choose* what you want.

جو چاہتے ہو منتخب کرلو۔

(b) I finally *chose* singing for a career.

میں نے آخیر میں موسیقی کے پیشہ کو چن لیا۔

۶۰. **cite** (سائٹ) حوالہ دینا (verb)

**sight** (سائٹ) منظر (noun)

**site** (سائٹ) جگہ (noun)

(a) He was fond of *citing* from the Holy Quran.

وہ کلام پاک سے حوالہ دینے کا شوقین تھا۔

(b) The Taj presents a pleasant *sight* in full moon.

تاج محل چودھویں کی رات کو ایک خوشگوار منظر پیش کرتا ہے۔

(c) His father is looking for a *site* for his new shop.

اس کے والد اپنی نئی دوکان کے لئے جگہ تلاش کر رہے ہیں۔

۶۱. **comic** (کومک) مذاقیہ (مزاحیہ بہروپ بھرنا) (adjective)

**comical** (کومکل) بھدا، پھوہڑ (جس پر ہنسی آئے) (adjective)

(a) *Comic* scenes are put in a drama.

ڈراموں میں مزاحیہ مناظر بھی رکھے جاتے ہیں۔

(b) The peculiar dress she wore gave her a *comical* appearance.

عجیب لباس پہن کر اس کا حلیہ بھدا ہوگیا۔

۶۲. **complement** (کمپلی مینٹ) مکمل کرنے والا حصہ (noun)



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

compliment (کمپلی مینٹ) تعریف (noun)

compliments (کمپلی مینٹ) آداب (noun)

(a) This book is a *complement* to that one.

یہ کتاب اس کتاب کا مکمل کرنے والا حصہ (تکملہ) ہے

(b) Her husband paid her a *compliment*.

اس کے شوہر نے اس کی تعریف کی۔

(c) Pay my *compliments* to your parents.

اپنے والدین سے میرا آداب کہئے۔

۶۳. **consciene** (کانشنس) باطن، ضمیر، دل (noun)

**cautious** (کاوشس) ہوشیار، چاق و چوبند (adjective)

**conscious** (کانشس) واقف، آگاہ (adjective)

(a) One should have a clear *conscience*.

انسان کا ضمیر صاف ہونا چاہئے۔

(b) One should be extremely *cautious* while driving.

گاڑی چلاتے وقت آدمی کو ہوشیار رہنا چاہئے۔

(c) He was *conscious* that he was being followed.

وہ آگاہ تھا کہ اس کا تعاقب کیا جا رہا ہے۔

۶۴. **consistently** (کنسس ٹینٹلی) مضبوطی سے (adverb)

**constantly** (کونس ٹینٹلی) مسلسل، بار بار، لگاتار (adverb)

(a) If you want to give advice to others, first act *consistently* with that yourself.

اگر تم دوسروں کو نصیحت کرنا چاہتے ہو تو پہلے تم مضبوطی سے اس پر عمل کرو۔

(b) He *constantly* argued with me.

وہ مسلسل میرے ساتھ بحث کرتا رہا۔

۶۵. **continual** (کنٹینوئل) بار بار، تھوڑا رک کر، (adjective)

**continuous** (کنٹی نیوس) مسلسل، لگاتار (adjective)

(a) The teacher gave the class *continual* warning.

استاد نے جماعت کو بار بار ہوشیار کیا۔

(b) We had *continuous* rain yesterday for many hours.

کل ہمارے یہاں کئی گھنٹے مسلسل بارش ہوتی رہی۔

۶۶. **contract** (کونٹریکٹ) اقرارنامہ (noun)

**contract** (کونٹریکٹ) سکڑنا (verb)

(a) He has signed a *contract* for going abroad.

اس نے غیر ممالک جانے کے لئے اس اقرارنامے پر دستخط کئے۔

(b) All metals *contract* on cooling.

سب دھاتیں ٹھنڈا ہونے پر سکڑ جاتی ہیں۔

۶۷. **course** (کورس) نصاب (noun)

**coarse** (کورس) گھٹیا، کم حیثیت، کھردرا (adjective)

(a) What is the *course* of your studies.

تمہاری تعلیم کا نصاب کیا ہے؟

(b) This cloth is very *coarse*.

یہ کپڑا برا گھٹیا ہے۔

۶۸. **credible** (کریڈیبل) قابل یقین (adjective)

**creditable** (کریڈیٹیبل) قابل تعریف (adjective)

**credulous** (کریڈولس) جلدی یقین کرنے والا (adjective)

(a) The story does not appear *credible*.

کہانی قابل یقین نہیں لگتی۔

(b) His success in the examination is *creditable*.

امتحان میں اس کی کامیابی قابل تعریف ہے۔

(c) Shiela is very *credulous*. She believes in what she is told.

شیلا بڑی جلدی یقین کرنے والی ہے اس سے جو کہا جائے وہ اس پر یقین کر لیتی ہے

۶۹. **decease** (ڈیسیز) موت، انتقال، مردہ (noun)

**disease** (ڈیزیز) بیماری (noun)

(a) The *deceased* person has been taken from the hospital.

مردہ آدمی کو ہسپتال سے لے جایا گیا۔

(b) That man died of an incurable *disease*.

اس آدمی کی موت ایک لا علاج مرض کی وجہ سے ہوئی۔

۷۰. **deference** (ڈیفرینس) عزت، تعظیم (noun)

**difference** (ڈیفرینس) فرق، اختلاف (noun)

(a) In *deference* to his father's memory, we did not play yesterday.

اس کے والد کی یاد کے احترام میں ہم کل نہیں کھیلے۔

(b) There is a *difference* of opinion on this subject.

اس موضوع پر خیالات میں اختلاف ہے۔

۷۱. **desert** (ڈزرٹ) ریگستان (noun)

**desert** (ڈزرٹ) چھوڑنا (verb)

**dessert** (ڈزرٹ) کھانے کے بعد کھائے گئے پھل یا مٹھائی (noun)



www.iqbalkalmati.blogspot.com

More Books Visit www.iqbalkalmati.blogspot.com

(a) Rajasthan is mostly a *desert*.
راجستھان زیادہ تر ایک ریگستان ہے۔
(b) An ideal husband must not *desert* his wife.
ایک خیال رکھنے والے شوہر کو اپنی بیوی نہیں چھوڑنی چاہئے۔
(c) The party was served with apples and fruit-cream as *dessert*.
پارٹی کو کھانے کے بعد کھانے کے لئے سیب اور فروٹ کریم دی گئی۔

۷۲. **disinterested** (ڈس انٹریسٹیڈ) بے غرض (adjective)
**uninterested** (ان انٹریسٹڈ) غیر دلچسپ (adjective)
(a) The judge must always be a *disinterested* party in a trial.
کسی جھگڑے میں جج کو ہمیشہ بے غرض رہنا چاہئے۔
(b) I was *uninterested* in games, so I returned home early.
کھیلوں میں دلچسپی نہیں تھی۔ اس لئے میں گھر جلدی لوٹ آیا۔

۷۳. **dual** (ڈوئل) دوغلہ، دوطرح کا (adjective)
**duel** (ڈوئیل) دو آدمیوں کی لڑائی (noun)
(a) Some persons have a *dual* personality. They say something and do otherwise.
کچھ انسان دوہرے کردار کے ہوتے ہیں۔ وہ کہتے کچھ ہیں، کرتے کچھ ہیں۔
(b) They fought a *duel* and one person was severely injured.
ان دونوں نے لڑائی کی اور ایک آدمی بری طرح زخمی ہو گیا۔

۷۴. **eligible** (ایلجیبل) قابل انتخاب (adjective)
**illegible** (ایلجیبل) جسے پڑھا نہ جا سکے (adjective)
(a) Only a graduate is *eligible* for this post.
صرف بی اے پاس آدمی ہی اس عہدے کے لئے قابل انتخاب ہیں۔
(b) Your handwritting is *illegible*.
تمہاری تحریر پڑھی نہیں جا سکتی۔

۷۵. **expand** (ایکسپنڈ) پھیلانا، وسیع کرنا (verb)
**expend** (ایکسپنڈ) خرچ کرنا (verb)
(a) As the work increases, we shall have to *expand* our office space.
جیسے کام پھیلے گا ہمیں اپنے دفتر کی جگہ بڑھانی ہوگی۔
(b) We shouldn't *expend* beyond our limit.
ہمیں آمدنی سے بڑھ کر خرچ نہیں کرنا چاہیئے۔

۷۶. **fair** (فیئر) میلہ (noun)
**fair** (فیئر) ٹھیک درست (adjective)
**fair** (فیئر) صاف (adjective)
(a) Many people attend the National Book *Fair*.
بہت سے لوگ قومی کتاب میلے میں جاتے ہیں۔
(b) We must always play a *fair* game.
ہمیں ہمیشہ درست طریقہ سے کھیل کھیلنا چاہئے۔
(c) She is *fair*-complexioned and *fair*-haired.
وہ گورے رنگ اور ہلکے بھورے بالوں والی ہے۔

۷۷. **fare** (فیئر) کرایہ (noun)
**fare** (فیئر) ترقی (verb)
(a) What is the rail *fare* from Delhi to Agra?
دہلی سے آگرہ تک ریل کا کرایہ کتنا ہے؟
(b) How did you *fare* in your examination?
امتحان میں تم نے کتنی ترقی کی؟

۷۸. **farther** (فاردر) دور (adverb)
**further** (فردر) آگے (adverb)
(a) Mumbai is *farther* from Delhi than Banaras.
ممبئی بنارس کی نسبت دہلی سے زیادہ دور ہے۔
(b) Proceed *further*, please.
مہربانی کرکے آگے بڑھئے۔

۷۹. **feel good** (فیل گڈ) خوش ہونا (verb)
**feel well** (فیل ویل) صحت یاب ہونا (verb)
(a) She *feels very good* amidst her friends.
وہ اپنی سہیلیوں میں خوش رہتی ہے۔
(b) She is *feeling well* now.
وہ اب خود کو صحت مند محسوس کر رہی ہے۔

۸۰. **fewer** (فیور) کم چیزیں یا آدمی جو گنے جا سکیں (adjective)
**less** (لس) کم چیزیں جو تعداد میں کم نظر آئیں (adjective)
(a) The doctor attended *fewer* patients than last week.
ڈاکٹر کے یہاں پچھلے ہفتہ کے مقابلہ میں مریض کم دیکھے۔
(b) I have *less* money in my pocket than you have.
تمہاری نسبت ہماری جیب میں کم رقم ہے۔

۸۱. **floor** (فلور) فرش *(noun)*
**flour** (فلور) آٹا (noun)
(a) She is sitting on the *floor*.



www.iqbalkalmati.blogspot.com

